نزع مین جیکا نکلنا ترا آنا ہو گیا
شاعری اپنی ہوئی نیرنگی دانشوری

بسکہ مرتی مرتی دلمین حسرت پابوس ہے
جو سخن ہی سو طلسم راز بطلیموس ہے

کر چکا ہون دور اخلاص بتان مین امتحان
مین نمانونگا کہ **مومن** زاہد سالوس ہے

دیتی ہو تسکین مری آزار سی
دوستی تمکو نہین اغیار سے

کچھہ نہ سوجہا حسرت دیدار سی
سہل ہو چھوٹی مردن دشوار سے

داغ خون سے میری وہ حیران ہوا
دامن الجھا ہی گل بنجار سے

چھوڑ جلد ای بوالہوس سر کو کہ اب
جہانکتے ہین روزن دیوار سی

فصد کی حاجت مجھی کیا چارہ گر
بہ گیا خون دیدۂ خونبار سے

مال کیسا جان ہی دیگر بوالہوس
گر بنی تو دل چھڑا لون یار سے

مت کرو کنگھی نہ یہہ دزد حنا
دل چرا لے طرۂ طرار سے

آہ دود چرخ کی کیا خاک اوڑا ہے
فتنہ برپا ہی تری رفتار سے

کہا گیا جان آکہ دون اسکو نکال
مین نہین خوش صحبت غمخوار سے

یون کبہی ورد آیا اپنی چیز کا
حال دل گر پوچھئی دلدار سے

گر نصیحت کرین ہیچ ہون سادہ لوح
تو نہی کی خوب اوس عیار سے

کیون نہ کاٹین لب اطبا مر گیا
حال پوچھا تہا تری بیمار سے

وعدہ کرکے وہ نہ آئی نامہ بر
تو نی پوچھا ہوئیگا تکرار سے

دست قاصد کاٹی کیون ناحق ہی کیا
دزدئی مضمون مری طومار سے

ہائی بخت خفتہ کی یون جھپکی آنکھہ
دشمنون کے طالع بیدار سے

مجھسی وہ چھپتی پہرین اسکی سوا
اور حاصل عشق کے آزار سی

ا کہہ غزل ایک اور بہی مومن کہی

شوق اوس بت کو تیری اشعار سی

زہر ٹپکے ہی نگاہ یار سے
موت سوجھی نرگس بیمار سے

قتل ہو کر ہم بچی آزار سی
عمر کی دن کٹ گئی تلوار سے

جا بجا نہرین ہین جاری مینی اشک
پونچھی ہونگی دامن کہسار سے

گر نہ کھیلین جان پر جی ہار دین
عشق بازی سیکھئے اغیار سی

لاغری سی زندگی مشکل ہوئی
ہی گران تر جان جسم زار سی

گر علاج جوش وحشت چارہ گر
لا دی ایک جنگل مجھی بازار سی

ذکر اشک غیر مین رنگینیان
بوئی خون آئی تیری گفتار سے

عشق مین ناصح بہی ہی کیا مدعی
جرم ثابت ہو گیا انکار سے

جھڑ کے ہی کان ملاحت لون کیا
خود لپٹ جاتے نہ افگار سی

گر دعا کرتا ہون **مومن** وصل کی
ہاتھہ باندہی ہی وہ بت زنار سی

ہی نگاہ لطف دشمن پر تو بندہ جای ہے
یہہ ستم ای بیمروت کس سی دیکھا جای ہے

سامنی بہی جب وہ شوخ دلربا آجائی ہی
تھامتا ہون پر یہہ دل ہاتھون سی نکلا جای ہے

حال دل کیونکر کہون مین کس سے بولا جای ہی
سر اوٹھی بالین سی کیا کچھہ جی ہی بیٹھا جای ہے

جان نکہا وصل عدو سچ ہی سہی پر کیا کرون
جب گلہ کرتا ہون ہمدم وہ قسم کہا جای ہے

رشک دشمن نی بنا دی جان پر ای بیوفا
کب تلک کوئی نہ بگڑی حال بگڑا جای ہے

تلخکام عشق شیرین لب جئی تو کیا ہوا
شور بختی سی مزا ہی زندگی کا جای ہی

حسن روز افزون پہ غرا کس لئی ای ماہرو
یون ہی گہٹتا جائیگا جتنا کہ بڑہتا جای ہے

پونچھی آنسو وارثون کی کیا کرون اب ہاتھہ سی
داغ میری خون کا دامن سی چھوٹا جای ہے

غیر کی ہمراہ وہ آتا ہی مین حیران ہون
کس کے استقبال کو جی تن سے میرا جای ہے

تاب و طاقت صبر و راحت جان و ایمان عقل و ہوش
ہی کیا کہئی کہ دل کی ساتہہ کیا کیا جائی ہی

رو رہا ہون خندۂ دندان نما کی یاد مین
آب گوہر کسے لئی آنکہونسی آ جائی ہی

خاک مین ملجای یارب بیکسی کی آبرو
غیر میری نعش کی ہمراہ روتا جائی ہے

ابتو مرجانا بہی مشکل ہی تیری بیمار کو
ضعف کی باعث کہان دنیا سی اوٹہا جائی ہے

پندگو لی تو ہی فریاد کسکو سنو ہی یہہ کون
اور کی سنتا نہین اپنی ہی بکتا جائی ہے

دیکہی انجام کیا ہو مومن صورت پرست
شیخ صنعان کی طرح سوی کلیسا جائی ہے

ہو گئی تاثیر آہ و زاری سے
رہ گئی بات بیقراری سے

شکوۂ دشمنی کرین کس سے
وان شکایت ہی دوستداری کی

مبتلائی شب فراق ہوئے
ضد سی ہم تیرہ روزگاری کے

یاد آئی جو گرم جوشئی یار
دیدۂ تر نے شعلہ باری کی

کیون نہ ڈر جاؤن دیکہکر وہ لطف
ہی شب ہجر کی سی تاریکی

پاس دیکہو کہ غیر سے کہدی
بات اپنی امیدواری کے

بسکہ ہی یار کی کمر کا خیال
شعر کی سوجہتی ہی باریکی

گرد ہی روز جزا شب دیجور
ظلمت اپنی سیاہ کاریکی

تیری ابرو کی یاد مین ہمنے
ناخن غم سے دلفگاری کے

قتل دشمن کا ہی ارادہ اوسی
یہہ سزا اپنی جان نثاری کے

کیا مسلمان ہو گئی کہ ای مومن
حاصل اوس بت سی شرمساری کی

دفن جب خاک مین ہم سوختہ سامان ہونگے
فلس ماہی کی گل شمع شبستان ہونگی

ناوک انداز جدہر دیدۂ جانان ہونگی
نیم بسمل کئی ہونگی کئی بیجان ہونگے

تاب نظارہ نہین آئینہ کیا دیکھنی دون
اور بنجائینگے تصویر جو حیران ہونگی

تو کہان جائیگی کچہہ اپنا ٹہکانا کر لے
ہم تو کل خواب عدم مین شب ہجران ہونگے

ناصحا دلمین تو اتنا تو سمجہہ اپنی کہ ہم
لاکہہ نادان ہوئی کیا تجہہ سی بہی نادان ہونگے

کرکی زخمی مجہی نادم ہون یہہ ممکن ہی نہین
گر وہ ہونگی بہی تو بی وقت پشیمان ہونگی

ایک ہم ہین کہ ہوئی ایسی پشیمان کہ بس
ایک وہ ہین کہ جنہین چاہ کی ارمان ہونگی

ہم نکالینگے سن ای موج ہوا بل تیرا
اوسکی زلفونکی اگر بال پریشان ہونگے

صبر یارب میری وحشت کا پڑیگا کہ نہین
چارہ فرما بہی کبہی قیدئی زندان ہونگے

منت حضرت عیسیٰ نہ اوٹہائینگے کبہی
زندگی کی لئی شرمندۂ احسان ہونگی

تیری دل تفتہ کی تربت پہ عدو جہوٹہا ہی
گل نہ ہونگی شرر آتش سوزان ہونگے

غور سی دیکہتی ہین طوف کو آہوئی حرم
کیا کہین اوسکے سگ کوچہ کی قربان ہونگے

داغ دل نکلینگی تربت سی مرے جون لالہ
یہہ وہ اخگر نہین جو خاک مین پنہان ہونگے

چاک پردے سی یہہ غمزے ہین تو ای پردہ نشین
ایک مین کیا کہ سبہی چاک گریبان ہونگی

پہر بہار آئی وہی دشت نوردی ہوگی
پہر وہی پاؤن وہی خار مغیلان ہونگی

سنگ اور ہاتہہ وہی وہ ہی سر و داغ جنون
وہ ہی ہم ہونگی وہی دشت و بیابان ہونگے

عمر ساری تو کٹی عشق بتان مین مومن
آخری وقت مین کیا خاک مسلمان ہونگی

سینہ کوبی سی زمین ساری ہلاکی اوٹہی
کیا علم دہوم سی تیری شہدا کی اوٹہی

آج اوس بزم مین طوفان اوٹہاکی اوٹہی
یہانتلک روئی کہ اوسکو بہی رلاکی اوٹہی

دلسی کیونکر نہ دہوان ساتہہ ہواکی اوٹہی
شعلہ ہای تپ غم سینہ جلاکی اوٹہی

گرہو دل مین خیال نگہہ خواب آلود
درد کیا کیا اثر خفتہ جگاکی اوٹہی

شمع کی چہرکا محفل مین جو مذکور ہوا
دل چرا بیٹہی تہی چپ آنکہہ چراکی اوٹہی

گوکہ ہم صفحہ ہستی پہ تہی ایکحرف غلط
لیک اوٹہی ہی تو ایک نقش بٹہا کی اوٹہی

ہو عذاب شب یلدا سی رہای یارب
زلف مونہہ سی کہین اوس مہر لقا کی اوٹہی

اف ری گرمی محبت کہ تری سوختہ جان
جسجگہہ بیٹہہ گئی آگ لگا کی اوٹہی

مین دکہاتا تہین تاثیر مگر ہاتہہ مری
ضعف کی ہاتہہ سی کب وقت دعا کی اوٹہی

سوزش دل سی ہوا کیا ہی مین پانی پانی
وہ جو پہلو سی پسینی مین نہا کی اوٹہی

جی ہی مانند نشان کف پا بیٹہہ گیا
پاؤن کیا کوچہ سی اوس شوخ ادا کی اوٹہی

شعر مومن کی پڑہی بیٹہہ کی اوسکی آگی
خوب احوال دل زار سنا کی اوٹہی

مونہہ کو نہ سیا ناصح کی بخیہ گری اتنی
لون مین بہی ابہی لگتی ہین پردہ دری اتنی

تم اوٹہہ گئی محفل سی فکر آتی ہی مجنونکا
سایہ سی میری وحشت ای رشک پری اتنی

دل لیکی وفا کیسی پر قول تو دینا تہا
ای سیمتن آفت ہی تو مفت بری اتنی

بی پردہ پس چلمن یکبار تم آ بیٹہی
ہی تاب نظر کسکو کیون جلوہ گری اتنی

لازم تہا حذر مجسی ناچیز کی نالون سی
پر تجکو کہان غیرت ای بی اثری اتنی

تو چہیڑی نکہت کو کہای شبنمکی
اب نسیمی بہی چل نکلی باد سحری اتنی

یہہ کرن کہی اوس سی کی ترک وفا مینی
کرتو ہی ذرا ناصح پیغامبری اتنی

کیا ہو گئی خود بینی اب غیر سی چشمک ہی
یا خوش نگہی وہ کچہہ یا بد نظری اتنی

کہتا ہی میری آگی وہ مجہہ عدو غش ہی
ہی ہی مری الفت سی ہی بیخبری اتنی

سجدہ نہ کہین کر لو مومن قدم بت پر
کعبی ہی مین ہوتی ہی بیہودہ سری اتنی

پہر وہ وحشت کی خیالات مین سر مین پہرے
دشت یاد آتی ہین آہو ہین نظر مین پہرتی

[illegible] طالع برگشتہ کہ وہ پہر بہی گیا
انگڑ دیکہہ مجہی راہ گذر مین پہرتی

پھرتی دن اپنی تو غیروں کی طرح راتوں کو | کیسی ہم کوچۂ مہتاب قمر میں پھرتے
عطر غیروں کو لگا کر جو رلایا اوسنی | تر مری سی ہیں مری دیدۂ تر میں پھرتے
منتظر کسکی یہہ رہتی ہیں کہ ہم ہر شب کو | تا سحر شام سی اوٹھہ اوٹھہ کی ہیں گھر میں پھرتے
ہی زبان بند اثر ولسی بے وصل ہیں اور | فکر سو سو ہیں دل مرغ سحر میں پھرتے
قلق ولسی ہی جنبش تری پیکانونکو | پوچھہ مت حال کہ برمی سی ہیں بر میں پھرتے
ایکدم گردش ایام سے آرام نہیں | گھر میں ہیں تو بھی ہیں دن رات سفر میں پھرتے
گر گئی تھی تو تسلی کو مری کہ جاتی | کہ اب آتا ہوں وہ کو اٹھہ پہر میں پھرتی
زرد رخ رنگ طلای کی ہوسی دیوانی | کیمیا ساز بھی ہیں خواہش زر میں پھرتے
سرگین چشم کی گردش جو بہا جاتی تو | خاک یوں کاہیکو ہم ڈالتی سر میں پھرتے

جنبش نرگس جست نی رولایا مومن
چشم کافر کی اشارے ہیں نظر میں پھرتی

پامال ایک نظر میں قرار و ثبات ہی | اوسکا نہ دیکھنا کہ التفات سے ہے
پیغامبر رقیب سی ہوتی ہیں مشورے | سنتا نہیں کسیکی یہہ کہنی کی بات ہے
چھوٹ کر کہاں اسیر محبت کی زندگی | ناصح یہہ بند غم نہیں قید حیات ہے
کیا یوں ہی جائیگی مری فریاد و سرزنش | واعظ کو روز حشر امید نجات ہے
بدنامیوں کی ڈر سی عبث تم سے چلے کہیں | ہوں تیرہ روز میری اختر ہی نورات ہے
لکھا جو اوسکو خط میں بلا نوشیونکا شکر | بالیدگی سی جوں خم گردوں دوات ہے
کیا مال ہیں کہ جان دیتی ہیں دم تمہیں | اغیار بوالہوس کی بھی کائنات ہے
کیا ابتدای حسن میں میں تجھپہ مر گیا | خلقت کا تیری دن مرا روز وفات ہے
جھوٹی شراب اپنی مجھی مرتے دم تو دی | یہہ آب تلخ شربت قند و نبات ہی

کیونکر خدا کو دوں کہ بتونکو ہی احتیاج

مومن یہہ نقد دل زر جانکی زکات ہی

نہ دو نیا بوسہ پا کو فلک جھکتا زمین پر ہی
کہ یہہ جتنا زمین کی نیچی ہی اوتنا زمین پر ہے

تڑپتا ہی پڑا شوق شہادت خاک اور خون مین
گرا کو چمین تیری یہہ لہو کسکا زمین پر ہے

خرام ناز نی کسکے جہان کو کر دیا برہم
زمین گرتی فلک تھمتی ہی فلک گرتا زمین پر ہے

تری دوری مین ہی کیا جای جان من پاس جانان
کہ جیسی آسمان پر سی اسی ہنگا زمین پر ہی

رہا اوسکی گلی مین مٹی یار لیجائین تو لیجائین
کہ پڑتا پاؤن مانند نشان پا زمین پر ہے

نوید قتل سی ہی ہو دل مضطر کو کیا تسکین
کہ قدر نیم رقص مرغ بسمل جا زمین پر ہی

یہ مری فریاد سن کہتا ہی اسرافیل حیرت سی
قیامت آگئی کیونکر یہہ غل کیسا زمین پر ہے

گلہ ہی گردش چشم سیہ کا تیری وحشی کو
کہ تنگی سی سدا ہی ہی فلک لکھتا زمین پر ہے

وہ سر جو کل تیری زانو پہ تھا سو آج ای ظالم
کبھو رہتا ہی پتھر پہ کبھو رہتا زمین پر ہے

فرشتو لیچلی اوس کو سی کیون جنت مین تم مجکو
بھلا کیا ساکنان چرخ کا دعوی زمین پر ہے

ہوا مہر برات عفو نقش سجدہ مومن کو
قدم رکھتا فلک پر ہی کہ سر رکھتا زمین پر ہے

مجھی یاد آگئی لغزش ہین اوسکی قد و قامت کے
چمن مین دیکھکر گل سرو بینی کیا قیامت کے

دیا ظالم کو دل جان غیر کو آرام وحشت کو
کسیکا شکوہ کیا کیجی یہہ عجبی اپنی قسمت کے

ستم پیشہ ہی بدخو ہی ستمگر ہی جفا جو ہی
کرون کیا کیا شکایت دوستو اوس بیمروت کے

موی ہین حسرت دیدار مین کھلی رہتی ہم
عجب کیا ہی جو نکلی سرخ نرگس اپنی تربت کے

مبارک خفتگان خاک کو تصدیع بیداری
کہ گور تیرہ سی یاد آئی مجکو رات فرقت کے

جفا کا شکوہ اب کیون جو کیا اچھا کیا تو نی
سزا ہی ای دل ناداں اس الفت اس محبت کے

تیری دل گرمیان آخر جلا رہینگی غیرونکو
کہ دوزخ نی قسم کھائی ہی میری سوز غیرت کے

مرا خواب عدم کا بیستونکو کاٹ کر پایا
نہ فرہاد شیرین کام کو حسرت یہہ محنت کے

گلہ کیا کیجئے اوس بدگمان عیار پرفن کا ... کہ عرض حال سی سبکو شکایت ہو شکایت کی

وہی مذہب ہی اپنا ہی جو قیس و کوہکن کا تھا
نئی راہ افترا ہی کب بہلا مومن نی عہد کے

وہ گردن دیکھہ یہہ حالت ہوئی تقصیر شیشہ کے ... کہ تہمتی ہی تہمین بچکی ہوئی ہی دیر شیشہ کے
مدام اوسی لب میگش کے موںہہ لگتا ہی اسی ساقی ... بنائی ہای کیا اللہ نی تقدیر شیشہ کی
سوا ای محتسب اسکی کہ اپنی دلکی صورت ہے ... سزاوار شکستن کونسی تقصیر شیشہ کی
اترا دس سنگدل کو کیا ہو عرض دل شکستن کا ... شکایت ہی مہری فریاد نی تاثیر شیشہ کی
ہون ایک آئینہ رو کا دیدہ پرآب دیوانہ ... بنا اشک مسلسل ہی مری زنجیر شیشہ کی
بیان کرتا ہی ہکلانیکا اوس مست کی عالم ... دلی کیا سمجھی پیچیدہ ہی تقریر شیشہ کی
یہہ کیا طاقت کہ اب ہچکی سب پامال کر ڈالی ... ملا تو خاکمین پر ہی وہی توقیر شیشہ کی
کرامت ہی رخ زرداب کی دل تفتہ کا ورنہ ... کہین بنتی سنے ہی آج تک اکسیر شیشہ کے

بہلا کیا اعتبار ای مومن ایسی یار سائی کا
کہ بیخود ہو گئی تم دیکھکر تصویر شیشہ کی

کشتہ حسرت دیدار ہین یارب کسکی ... نحل تابوت مین جو پہول لگی نرگس کے
وہ چلا جان چلی دو نہ پہانسی کہس کے ... اسکو تہامون کہ اوسی پانؤن پڑون بیکس کے
پاؤن تربت پہ مری دیکھہ سنبہل کر رکہتا ... چورہی شیشۂ دل سنگ ستم سی پس کے
مجکو مارا مری حال متغیر نے کہ ہی ... کچھہ گمان اور ہی دہڑکی ہی دل مونس کے
کس پریروسی ستمگر سی ملا دل افسوس ... کس پہ دیوانہ ہوا ہوش گئی مین اسکے
بخت پروانہ سی قربان عدو ہون یعنے ... اگ بنجائی ہی وہ گرد پہرونہین جسکے
نالۂ رشک نہو باعث دردسر مرگ ... غیر کی سر پہ لگاتا ہی وہ صندل گہس کے
لذت مرگ سی ہجرانمین دعا ہی کہ خدا ... یہہ مزا ہو نہ نصیبو نہین کسی نحس کے

کیون نہ ہم شمع کی مانند جلین دور کھڑی
جب عدو باعث گرمی ہون تری مجلس کے

یار **مومن** سی ہی ہین مدعی طبع روان
واہ افکار تر ان او مغہ یابس کے

بہبہ طوفان اوٹہای لوگون نے
مفت بیٹہی بٹہای لوگون نے

کردئی اپنے آنی جانی کے
تذکری جای جای لوگون نے

وصل کی بات کب بن ائی تہے
دل سی دفتر بنای لوگون نے

بات اپنی وہان نہ جمنے دی
اپنی نقشی جمائی لوگون نے

سنکے اوڑتی سی اپنی چاہت کے
دونو کی ہوش اوڑائی لوگون نی

اور ہی کچہہ پڑہادیا اوسکو
دشمنون کی پڑہای لوگون نے

بن گہی راز ہاے پنہانی
اوسی کیونکر سنای لوگون نی

کیا تماشا ہی جو نہ دیکہی تہے
وہ تماشی دکہائی لوگون نے

کردیا **مومن** اوس صنم کو خفا
کیا کیا ہای ہای لوگون نے

تمہین تقصیر اوس بت کی کہی میری خطا لگتی
مسلمانو ذرا انصاف سی کہیو خدا لگتی

تڑپنی لوٹنی رونیکا باعث تجہپہ ہی کہلتا
تیری دلکو ہی میر یسی اگر ای بیوفا لگتی

ستم ای بدبختی میری ہڑی کیون ہما کہاتا
سگ لیلی اداکو گر نہ ظالم بدمزا لگتی

جو مرجاتا تو یہہ دکہہ کاہیکو سہتا اگر مین
کہتا مین تو شاید دشمنونکی بد دعا لگتی

وہ پہرہی گرم نظارہ کہاتک زہر آلودہ ناکو
نگہ ہی ہر نگہ کی ساتہہ ایک تیغ جہی سی الگتی

نسیم مصر کا دم بیر کنعان کاہیکو بہرتا
اگر کوچہ کی تیری خاک آلودہ ہوا لگتی

جو گریہ ترنہ کردیتا تو جیسی نالہ کہینچا تہا
چمن بن کوہ بن صحرا مین اتش جابجا لگتی

گئی تہی کاٹ کاٹ آلودہ خونسی ہاتہہ پہان امنی
وہان سبت عدو سی یاد نین تہی شب حنا لگتی

بلائی جان ہو ادہیان اوس سینہ کا کل کی جو تیکھا
نہ لگتا دل تو دل لگی ہمچی کا ہیکو بلا لگتی

کہین سی ڈہونڈ کر لا تا بت کافر کوئی مومن
طبیعت سیر جنت مین نہین اوسکی سو الگتی

سرگین چشم سی کیون تیز نظر کرتا ہی
کب مرا نالہ تیری دلمین اثر کرتا ہی

جب وہ حیرت زدہ چہری پہ نظر کرتا ہی
آئینہ صد گلۂ آئینہ گر کرتا ہے

گر تصور سی ہون ہم بزم تو بیتاب رہی
کسقدر وہ مری ملنی سی حذر کرتا ہی

کس کے ہنسنی کا تصور ہی شب و روز کہ یون
کد کدی دلمین کوئی آٹہہ پہر کرتا ہے

غم خط مین تری مرجائین تو کچہ کیا ہی عجب
زہر کو جو کوئی کہاتا ہی ضرر کرتا ہی

اک نمک ان سی تو لذت نہ اوٹہی ای قاتل
زخم دل عرض نمکدان دگر کرتا ہے

کیا کیا دلنی کہ انکہوں سی کہا راز نہان
ایسی غماز کو بہی کوئی خبر کرتا ہے

عیش مین ہی تو نجاگی کبہی تم کیا جانو
کہ شب غم کوئی کس طور سحر کرتا ہے

عدم آباد سی آتا ہے مجہے یاد جسے
کوئی حسرت زدہ دنیا سی سفر کرتا ہی

بخت بد نی یہہ ڈرایا ہی کہ کانپ اوٹہتا ہون
تو کبہی لطف کی باتین بہی اگر کرتا ہی

قتل کی ٹہیر گئی اپنی رقیبونمین کہ آج
خندہ کچہ طرز دگر چاک جگر کرتا ہی

سن کہو سیکہہ کہو اسکو غزل کہتے ہین
مومن ای اہل فن اظہار ہنر کرتا ہی

دیکہہ گریان مجہی وہ چشم کو تر کرتا ہی
اشک غماز ہی کیا انکہونمین گہر کرتا ہی

ذکر بیٹہی برائی ہی سے شاید میرا
اب وہ اغیار کی صحبت سے حذر کرتا ہی

نالۂ غیرت بلبل سے بہر کے اوٹہی ہی اک
گل مری قبر پہ کیا کار شرر کرتا ہی

سد راہ ایسی نہین غیرت یاد اغیار
کب خیال اپنا تری دلمین گذر کرتا ہی

میری زرد آبلونسی تخت صد برگ ہی دشت
ہی وہ اکسیر جنون خاک کو زر کرتا ہی

ہی تری جائی تو ہر ایک کے دلمین کیونکر
دیکہنی حال سراسیب کو اثر کرتا ہے

تری غفلت سی یہہ حالت ہی کہ اب دیکہہ کبہی
ترک آئینہ گری آئینہ گر کرتا ہے

کیا رولاتی ہی مجہے فکر خیال دشمن
وصل مین جب وہ ادہر ہنسکی نظر کرتا ہی

اشک شادی نی دم وصل جلایا کہ مجہی
منع نظارہ مرا دیدۂ تر کرتا ہے

محو وعدہ ہی کسی بت کا تو مومن کہ نماز
پہیر کر قبلہ سے موںہہ جانب در کرتا ہی

فغان کیا دم بہی لینا بار ہی دل اوڑ جاتا ہے
کہون کیا درد پنہانکی کلیجا موںہہ کو آتا ہے

سنا اوسنی مرا نالہ اثر بہی کچہہ ہوا شاید
کہ دشمن کہہ گیا بیفایدہ کیون غل مچاتا ہے

پہری لوٹی ہی انگارون پہ وو زخمین جگر کی
تمہارا حسن عالم سوز کس کس کو جلاتا ہی

گراں خوابی وہی ہی بخت خوابیدہ کی اے ظالم
مرا شور فغان کا ہیکو سوتونکو جگاتا ہی

گرا ہی اشک پر تاثیر کیون خلوتمین آنکہون
کوئی یون جا کمین ایسی گہر کو ہی ملاتا ہے

کبہی کی پہر گئین آنکہین فرشتی ہی نظر آئی
تمہارا موںہہ چہپانا دیکہنی کیا کیا دکہاتا ہے

مین ایسا ہون کہ وہ دنگا تجکو طعنہ ہو جائیگا
بگڑنا گر نہین دشمن سی کیون باتین بناتا ہی

نکلتی ہی نصیحت اوسکی بنتی ہی یہ قیامت کے
عجب فتنہ ہی ناصح ہی کہ یہہ فتنی اوٹہاتا ہے

خیال خواب راحت ہی علاج اس بدگمانیکا
وہ کافر گور مین مومن میرا شانہ ہلاتا ہی

کیون بنی خونابہ نوشی بادہ خواری آپکی
کسلئے ہی بیخودی غفلت شعاری آپکی

کیون رم جانانہ کی بدلی ہی ازخود رفتگی
کسلئے شوخی ہوئی ہی بیقراری آپکی

منفعل ساز دم ناہید نغمہ کیا ہوئی
کیون گذرتی ہی فلک سے آہ و زاری آپکی

آشنا سی ہو گئی بیگانگی جاتی رہے
ہو گئی کس آشتی دشمن سی یاری آپکی

بوئی گل سی ہو مکدر کسکی ہوا سی ہی یاد
خاک اوڑاتی کیون لگی باد بہاری آپکی

عشق میں رو میں تڑپتی ہو نہیں تو کس لیی
جون کتان ہر شب قبا گیری ہی یاری آپکی

مجکو حیران دیکھکر حیران رہ جاتی ہو کیون
ایسی محو پاس ہی امیدواری آپکی

جی چلا جاتا ہی کیون ہر لحظہ کس پر دل گیا
لی گئی قابو سی جان بی اختیاری آپکی

کیون ہی رنگ زرد پر گلگونہ اشک سرخ کا
کسلئے ملنی لگی رنگت ہماری آپکی

ای کیا بیتاب ہو کر دہر لیا سینہ پہ ہاتھ
کھل گئی ہوش کہی سی دلفگاری آپکی

سرمہ دینی لگتی ہو جسوقت رونا آتی ہے
باری ہی ابتک تو باقی شرمساری آپکی

دل گیا دم بر بنی آنکھین لڑین کہتی ہی چال
بیقراری آہ و زاری اشکباری آپکی

قطرہ ای اشک گنتی ہو اگر روتا ہو نہین
اسقدر جو ہو گئی اختر شماری آپکی

کس صنم کی بندگی مین بت پرستی چھوڑ دی
ہو گئی مومن کی سی کیون دینداری آپکی

صبر وحشت اثر نہو جائے
کہین صحرا بھی گھر نہو جائے

رشک پیغام ہی فغان کش دل
نامہ بر راہ بر نہو جائے

دیکھو مت دیکھیو کہ آئینہ
غش تمہین دیکھکر نہو جائے

ہجر پردہ نشین مین مرتی ہین
زندگی پردہ در نہو جائے

کثرت سجدہ سی وہ نقش قدم
کہین پامال سر نہو جائے

میری تغییر رنگ کو مت دیکھ
تجکو اپنی نظر نہو جائے

میری آنسو نہ پوچھنا دیکھو
کہین داماں تر نہو جائے

بات ناصح سے کرتی ڈرتا ہون
کہ فغان بے اثر نہو جائے

ای قیامت نہ آئیو جب تک
وہ مری گور پر نہو جائے

مانع وصل ہے تغافل یار
بخت بد کو خبر نہو جائے

غیر سے بی حجاب ملتی ہو
تب عاشق سمجہ نہو جائے

ز رشک دشمن کا فایدہ معلوم
منت جی کا ضرر نہو جاے

ای دل آہستہ آہ تاب شکن
دیکھہ ٹکڑے جگر نہو جاے

مومن ایمان قبول دل سی مجھی
وہ بت آزردہ گر نہو جائی

جہانسی تنگ کو تیری ترس ترس گذری
جو تجھہ بن نچلا اپنی جیسی بس گذری

بنی ہی سور سرافیل آہ بی تاثیر
کہ میری دم پہ قیامت نفس نفس گذری

نجاؤن کیونکہ سوئی دام آشیانی جب
خیال حسرت مرغان ہم قفس گذری

ہو اور کو تو ہدایت جو خود ہون آوارہ
یہہ عمر کاشکے جون نالۂ جرس گذری

وفائی غیرت تنک جفانی کام کیا
کہ اب ہوس سی ہی اعدائی بوالہوس گذری

یہہ نیم جان غم ہجر ہی وہی انصاف
جو تیری دہیان مین اے مرگ دادرس گذری

دکہاؤن ناقۂ لیلی خرام ناز تجھے
کبھی ادہر سی جو اوس شوخ کا فرس گذری

پہنچی کیون تن کا ہیدہ سی پسینا ہاے
طرف سی غیر کی جب نذر عطرخس گذری

کہان وہ ربط بتان اب کہ ہمکو تو مومن
ہزار سال ہوئی سیکڑون برس گذری

نہ انتظار مین یہان آنکھہ ایک آن لگی
نہ ہای ہای مین تالوسی سب زبان لگی

جلا جگر تپ غم سی پہر سے کنے جان لگی
الہی خیر کہ اب اگ پاس آن لگے

گلی مین اوسکی نہ پہر آتی ہم تو کیا کرتی
طبیعت اپنی نہ جنت کی درمیان لگے

جفائی غیر کا شکوہ تہا تیرا تہا کیا ذکر
عبث یہہ بات بری تجکو بدگمان لگی

ہنسو نہ تم تو مری حال پر یہ ہون وہ ذلیل
کہ جسکی ذلت وخواریسی تمکو شان لگی

کہان وہ آہ وفغان دم بہی لی نہین سکتی
ہمین یہہ تیری دعای بد آسمان لگی

ہین اور اسکو بلاؤنگا روز وصل مین تو
اجل بہی کرنی محبت کا امتحان لگی

وہ کینہ ورز تہا مومن تو دل لگایا کیون
کہو تو کیا تہی کہ ایسی بہلی وہ آن لگی
برنگ صورت بلبل ہمین نوا سنجی
یہہ کیا ہوا کہ چپ ای گلستان بیان لگی

سدا تمہاری طرف جی لگا ہی رہتا ہی
تمہاری واسطی ہی دل کو مہربان لگی

کیا مری قتل پہ حامی کوئی جلاد بہری
آہ جب دیکہہ کی تجہسا ستم ایجاد بہری
خون دل پیتی ہین خو کردہ محنت اکی کش
ساغر دہر مین ساقی ہمی بیداد بہری
کہین ہوجای وصال آہ بلاسی چہوٹون
ہجر کا دکہہ کوئی کب تک دل ناشاد بہری
تیشہ کچہہ دشنہ شیرویہ نہین ای غیرت
اپنی ہی خونسی گردامن فرہاد بہری
ہوئی مین وہ صید جگر خون اسیری مشتاق
جو پس ذبح بہی ہر دم صیاد بہری
پہر تو سرگوشی دشمن مین ہی تاثیر بہو
گرنہ کان اوسکی فغان گلہ ارشاد بہری
چارہ گر اسکی خطا کیا مری تن مین نہا
خون اتنا کہ سر نشتر فصاد بہری
دمبدم رنگ ہی تغییر مرا حیران ہی
رنگ کیسا سری تصویر مین بہزاد بہری

مومن اس شعلہ زبانی کی کہان قدر مگر
موہہ در آبلہ سے گرہی فریاد بہری

کرتا ہی قتل عام وہ اغیار کی لئے
دس بیس روز مرتی ہین دو چار کی لئے
دیکہا عذاب رنج دل زار کی لئے
عاشق ہوئی ہین وہ مری آزار کی لئے
دل عشق تیری نذر کیا جان کیونکہ دون
رکہا ہی انکو حسرت دیدار کی لئے
قتل اوسنی جرم صبر جفا پر کیا مجہی
یہہ ہی سزا تہی ایسی گنہگار کی لئے
لی تو ہی ہیجدی کوہی بجام تلخ اب
تجویز زہر ہی تری بیمار کی لئے
آتا نہین ہی تو تو نشانی ہی ہیجدی
تسکین اضطراب دل زار کی لئے
کیا دل دیا تہا اسلئی مینی تمہین کہ تم
ہو جاؤ یون عدو مری اغیار کی لئے

چلنا تو دیکہنا کہ قیامت نے بہی قدم
طرز خرام و شوخیٔ رفتار کی لئے

چین سے ہے موتیونکی لڑی اوسکو بہیجدون
اظہار حال چشم گہربار کی لئے

دیتا ہون اپنی لب کو بہی گلگ سی مثال
بوسی جو خواب مین تری رخسار کی لئے

بیتا امید وصل پہ ہجر امین سہل تہا
مرتا ہون زندگانی دشوار کی لئے

مومن کو تو نہ لای کہین دام مین وہ بت
ڈہونڈی ہی تار سبحہ کی زنار کی لئے

کہانتک دم بخود رہئی نہ ہون کیجی آہ ان کیجی
کہانتک کہائی غم کبتلک ضبط فغان کیجی

سوائی نکتہ موہوم کیا وصف دہان کیجی
بنا کر بات کیا کہئی جو کچہہ ہو تو بیان کیجی

مرا گل دیکہتی ہی یاد رخ مین بار کہتی ہی
ذرا بہلائی جی جبنئی سیر گلستان کیجی

عدو کی وہم سی تکتا ہون بزم غیر مین ہر سو
نہین ہی اور کچہہ یون آپ چاہین گمان کیجی

غرض ہمسایہ مین ہی اسکا رہنا کیا قیامت ہی
کہ سن لیتا ہی گہر مین جو کچہہ کو یہان کیجی

نہین تو کیا کہین اور ہن کہی کیونکر دوا ہو وے
بڑی مشکل بڑی کیا چارۂ درد نہان کیجی

وہی ہجران ہی غم کہانی پہ کبتک زندگانی ہو
بس اب مرجائی کچہہ کہا کی ہمت جاودان کیجی

بکہی ہی ہاتہہ سینی پر بہلا کب تھامتا ہی دل
نہ جبتک روئی دوچار آہ خونچکان کیجی

عدو اس اوج پر شاکی ہی شاید غصہ آجاوے
ملا دی خاک مین یہہ تو بہی شکر آسمان کیجی

یہہ آخر حد ہی جور و جفا و ظلم کی کبتک
تحمل در گذر ہر لحظہ ہر دم ہر زمان کیجی

گلا ہم کاٹ لین کی آپ تیغ رشک سی اپنا
عدو کو قتل کیجی پہر ہمارا امتحان کیجی

عذاب ایزدی جانکاہ ہی مانا بس اب مومن
خدا کی واسطی ذکر ستمہای بتان کیجی

اجل سی خوش ہون کہ جس طرح ہو وصال تو ہی
نہ آئی نعش پہ وہ بر یہہ احتمال تو ہی

حنا کی رشک سے کیونکر نہ آئی جوشمین خون
کسی سبب سی ہو پر وہ بہی پائمال تو ہی

ذرا تھم ای دل مضطر کہ فکر وصل کرون
شب قلق نہین خواب ہی خیال تو ہی

زمین سی لگ گئین آنکھین تمہاری طرح نہین
شریک قتل ہو گردون کو انفعال تو ہی

کہانتلک گلہ ہای تغافل قاتل
ہم آپ کاٹ لین آخر بسر وبال تو ہی

جفای یار کو سونپا معاملہ اپنا
اب اگی ہو نہو امید انفصال تو ہی

وہ اضطراب کہان ضعف سی گراب ہی
ہوا اون حضرت عیسی تک اتنا حال تو ہے

شب فراق مین ہی زندگی یہ مرتا ہون
کہ گو خوشی نہین ملنی کی پر ملال تو ہی

عبث ترقی فن کی ہوس ہی **مومن** کو
زیادہ ہویگا کیا اس سی بیمثال تو ہی

تسلی دم واپسین ہو چکے
ہمین ہو چکی جب نہین ہو چکی

قلق کشتہ سخت جانی ہی پہر
امید اجل آفرین ہو چکے

بلا اس سیہ روز کو بزم مین
شب عیش ای مہ جبین ہو چکی

یہان دم نہین شوق سی قتل کر
مری خونسی تر آستین ہو چکی

مری تعزیت مین نہ لا غیر کو
کہانتک ستم پیشہ کین ہو چکی

کہو مرگ نسی ہان نوازش کری
کہ اوس سی زیادہ نہین ہو چکی

وہ ہمدوش ہوگا ہی تو غیر سی
مری قسمت اشتی نہ بین ہو چکے

اب اغیار سی آتا پای ہی کیون
نزاکت بس ای نازنین ہو چکی

خیال اجل سی تسلی کرون
وہ طاقت ہی جان حزین ہو چکی

ثوابت ہین سیار مثل شرر
مری آہ گرمی نشین ہو چکی

جنون نین بہلا کوئی کیا خاک اوڑاے
کہ ایک جوش ہی مین زمین ہو چکے

کمین مین ہی **مومن** وہ کافر صنم
بس اب پاسبانی دین ہو چکی

در بدر ناصیہ فرسائی سی کیا ہوتا ہی
وہی ہوتا ہی جو قسمت کا لکھا ہوتا ہی

یک نظر دیکھی سی سر تن سی جدا ہوتا ہے
بیجگہہ آنکھہ لڑی دیکھئی کیا ہوتا ہی

شوق کم ملنی سی اندوہ فزا ہوتا ہی
ہی پرہیز سی یہہ درد سوا ہوتا ہے

چشم خونبار مری آپ نی تلوونسی ملی
ورنہ ایسا ہی کہین رنگ حنا ہوتا ہی

جان بلب ہون خبر وصل سنا دی قاصد
لب ہلانی مین تری کام مرا ہوتا ہی

ہو کی آزردہ پشیمان ہون کہ مین جس سی کہون
وہی کہوی کوئی ایسی سی خفا ہوتا ہی

دل دیا جسنی وہ ناکام رہا تا دم زیست
فی الحقیقت کہ برا کام برا ہوتا ہے

وار ہین حشر تلک بہر دعا گو لب زخم
پر تراحق نمک کوئی ادا ہوتا ہے

زہر نوش غم شیرین نی کہا خسرو سی
تلخی مرگ مین شکر کا مزا ہوتا ہے

واقعی سجدۂ در ایسی ہی تقصیر ہی اب
جور جو بندہ پہ ہوتا ہی بجا ہوتا ہی

ایدل آجانی دی اوس زلف مسلسل کا خیال
جانکر کوئی گرفتار بلا ہوتا ہے

دلمین اتنا تو سمایا ہی کہ جل جاتا ہون
سرو نوخیز جو انگشت نما ہوتا ہے

ناتوانی مری مت پوچھہ کہان کیا ہم
بات کہنی مین مرا دم ہی ہوا ہوتا ہی

چاک پیراہن گل پر تو نہ پہول ای بلبل
جامہ یاران لباسی کا قبا ہوتا ہی

ہو نہ بیتاب غم ہجر بتان مین **مومن**
دیکھہ دو دن مین بس اب فضل خدا ہوتا ہی

اجل جان بلب تیری شیون سی ہے
یہہ نادم مری زود کشتن سی ہی

وہ بدخواہ سمجھا تو میرا نہین
عبث دوستی تمکو دشمن سی ہی

یہہ پردہ ہو نیش زنبور کا
مشبک مرا سینہ چلون سی ہی

مری داغ یاد آئی گل دیکھکر
کہ بیزار وہ سیر گلشن سی ہی

جلانی سی ہی تیری تنا کر ہو نہین
گلہ نالۂ آتش افگن سی ہی

شب غم ہوئی شمع کو دیکھ کر
ہمیں خجلت اوس شوخ بدظن سی ہے

مرا خون کیا بار گردن ہوا
کہ بیتاب وہ درد گردن سی ہے

کہلائی نہ کیوں سرمہ گوسالہ کو
خجل سامری چشم پرفن سی ہے

جہاں خاک اوڑائی دہن در بار ہے
کدورت عبث فکر مدفن سی ہے

نئی کچھ نہیں ابھی جا بناز یان
یہی کھیل ہمکو لڑکپن سی ہے

بگڑتی ہو گیا اب بھی گستا ہو نہیں
عیاں صلح مہر کی جہتوں سی ہے

دل ہو من آتشکدہ کیوں نہ
لگاوٹ یہ طفل برہمن سی ہے

ہی دلمیں غبار اوسکی گہر اپنا نکر سے نکلے
ہم خاک میں ملنی کی تمنا نکر سے نکلے

کیونکر یہ کہیں منت اعدا نکر سکے
لیا لگیا کیا عشق میں کیا کیا نکر سے نکلے

ہنس ہنس کی وہ مجھسی ہی مری قتل کی باتیں
اسطرح سی کرتی ہیں کہ گویا نکر سے نکلے

کیا نامہ میں لکھوں دل وابستہ احوال
معلوم ہی پہلی ہی کہ وہ وانکر سے نکلے

غیر دلسی شکوہ لب سخن تلخ بھی تیرا
ہر چند ہلاہل ہو گوارا نکر سے نکلے

بیمار اجل چارہ گو گر حضرت عیسی
اچھا ہی کہیگی لوجہ اچھا نکر سے نکلے

جھنجلاتی ہو گیا دیجیے ایک بوسہ دہن کا
ہوجائینگی لب بند تو غوغا نکر سے نکلے

دیوار کی گر پڑتی ہی اوٹھنی لگی طوفان
اب بیٹھ کی کونی میں بھی رویا نکر سے نکلے

گر سامنی اوسکی ہی گری اشک تو دلسی
کیوں روز جزا خون کا دعوا نکر سے نکلے

کسوقت کیا مردمک چشم کا شکوہ
اے پردہ نشین ہم تجھی رسوا نکر سے نکلے

ناصح کف افسوس نہ مل چل تجھی کیا کام
پامال کرینگی وہ مجھی پا نکر سے نکلے

اوس کو میں ٹھہرنی ندیا جوش قلق نے
اغیار سی ہم شکوہ بیجا نکر سے نکلے

گر ذکر وفا سی بھی غصہ ہی تو اب سے
گو قتل کا وعدہ ہو تقاضا نکر سے نکلے

مومن وہ غزل کہتی ہین اب جس سے یہہ مضمون
کہل جای کہ ترک در بتخانہ کرینگی

توبہ ہی کہ ہم عشق بتون کا نکرینگے
وہ کرتی ہین اب جو نکیا تہا نکرینگے

ٹہری ہی کہ ٹہرائینگی زنجیر سی دل کو
پر برہمی زلف کا سودا نکرینگے

اندیشۂ مژگانین اگر خون نی کیا جوش
نشتر سی علاج دل دیوانہ کرینگے

گر آرزوی وصل نی بیمار کیا تو
پرہیز کرینگے پہ مداوا نکرینگے

تشبیہ زبس دیتی ہین لبہائی بتانکو
مرجائینگے پر منت عیسا نکرینگے

پہر جای نہ تا چشم صنم انکہہ کی اگی
سیر چمن نرگس شہلا نکرینگے

رکہہ لیوینگی پتہر نگران سنگدلون کو
چہاتی سی لگانیکی تمنا نکرینگے

گو دار پہ کہینچین ہمین دلدار نصاری
پر آرزوی زلف چلیپا نکرینگے

گر حسن گلو سوز نی پہر اگ لگائی
کیون آب دم تیغ سی ٹہنڈا نکرینگی

ہی عہد کہ پہر جانہ پہرین کوی بتان مین
پہر جائین اب اس عہد سی ایسا نکرینگی

کہتی ہین یہہ ہم چاٹ کی خاک اسمین ہو گی خاک
پر اب تو زمین بوس کلیسا نکرینگے

جون قبلہ نما گرچہ تڑپتی ہی سگئے عمر
پر موہہ سوی دیر صنم آرا نکرینگے

ای حضرت مومن یہہ مسلم جو ہی ارشاد
بہولی سی بہی اب ذکر بتون کا نکرینگے

لیکن جو بتون ہی نی بہلا آپ سی کی بات
پہر آپ ہی فرمائین کہ کیا کیا نکرینگے

نہ کٹی ہم سی تب جدائی کی
کتنی ہی طاقت آزمائی کی

رشک دشمن بہانہ تہا سچ ہی
مینی ہی تم سی بیوفائی کی

کیون برا کہتی ہو بہلا ناصح
مینی حضرت سی کیا برائی کی

دام عاشق ہی دل وہی یہ ستم
دلکو چہینا تو دلربائی کی

آئی وہ دست غیر مین وہی تہہ | آس ٹوٹی شکستہ پائی کے
گرنہ بگڑو تو کیا بگڑتا ہے | مجہہ مین طاقت نہین لڑائی کی
گہر تو اوس ماہوش کا دور تہا | لیک طالع نی نارسائی کے
مرگئی پر ہی بی خبر صیاد | اب توقع نہین رہائی کے
کوچۂ غیر مین ملا وہ ہمین | ہرزہ تازی نی رہنمائی کے
دل ہوا خون خیال ناخن یار | تو نی اچہی گرہ کشائی کے

مومن آؤ تمہین بہی دکہلادون
سیر بتخانے مین خدائی کی

شب تم جو بزم غیر مین آنکہین چرا گئی | کہوئی گئی ہم ایسی کہ اغیار پا گئی
پوچہا کسی پہ مرتی ہو اور دم نکل گیا | ہم جانتی عنان بہ عنان صدا گئی
پہیلے وہ بو جو ہم مین نہان مثل غنچہ تہی | جہونکی نسیم کی بہہ نیا گل کہلا گئی
ای اب اشک آتش عنصر ہی دیکہنا | جی ہی گیا اگرچہ نفس شعلہ زا گئی
مجلس مین اونسی پان دیا اپنی ہاتہہ سے | اغیار سبز بخت تہی ہم زہر کہا گئی
اوتہا نہ ضعف سی گل داغ جنونکا بوجہ | قارون کی طرح ہم ہی زمین مین سما گئی
غیرونسی ہو وہ پردہ نشین کیون نہ بیحجاب | دہاہی بی اثر میری پردہ اوٹہا گئی
تہی بدگمانی اب اونہین کیا عشق غیر کی | جو آگی مرتی دم مجہی صورت دکہا گئی
تابندہ و جوان تو بخت رقیب تہی | ہم تیرہ روز کیون غم ہجر انکو بہا گئی
بیزار زندگانی کا جینا محال تہا | وہ ہی ہماری لاش کو ٹہوکر لگا گئی
واعظ کی ذکر مہر قیامت کو کیا کہون | عالم شب وصال کی آنکہون مین چہا گئی
جسوقت اوس نی پارسی اغیار بوالہوس | بدخوئی سی یار کی ہوکر خفا گئی
دنیا ہی سی گیا مین نہو مین نازسی کہا | اب ہی گمان بدنہ گئی تیری باگئی

ای مومن آپ کب سی ہوی بندۂ بتان
باری ہماری دین مین حضرت بہی آ گئے

از بس جنون جدای گل پیرہن سی ہے
دل چاک چاک نغمۂ مرغ چمن سی ہے

سرگرم مدح غیر دم شعلہ زن سی ہے
دوزخ کو کیا جلن مری دل کی جلن سی ہے

روز جزا ندے جو مرے قتل کا جواب
وہم سخن رقیب کو اوس کم سخن سی ہے

یاد آگیا ازبس کوئی مہروئی مہروش
امید داغ تازہ سپہر کہن سی ہے

کچہ بہی کیا نہ یار کی سنگین دلی کا پاس
سب کاوش رقیب دل کوہ کن سی ہے

او ملکو گمان ہے گلۂ چین زلف کا
خوشبو دہان زخم جو مشک ختن سی ہے

مین کیا کہ مرگ غیر ہو دامان تر نہو
وہ اشک ریز خندۂ چاک کفن سی ہے

کیونکر نجات آتش ہجر ایسی ہو کہ مرگ
آئی تو دور رہی تب و تاب بدن سی ہے

خود رفتگی مین ہین وہ پاکہ کیا کہون
غربت جو مجہسی پوچہو تو بہتر وطن سی ہے

رشک پری لگی ہی عدو کی یہہ وحشتین
نفرت بلا تمہین مری دیوانہ پن سی ہے

داغ جنون کو دیتی ہین گل سی زبس مثال
مین کیا کہ عندلیب کو وحشت چمن سی ہے

کیون یار نوحہ زن ہین کہان مرگ مجکو تو
لب بستگی تصور لب و دہن سی ہے

کیا کیا جواب شکوہ مین باتین بنا گیا
لو اب بہی دل درست اوسی دلشکن سی ہے

اپنا شریک بہی نہ گوارا کرے بتو
مومن کو ضد یہہ کیش برہمن سی ہے

وہ کہان ساتہہ سلاتی ہین مجہے
خواب کیا کیا نظر آتی ہین مجہے

اوس پریوش سی لگاتے ہین مجہے
لوگ دیوانہ بتاتے ہین مجہے

یارب انکا بہی جنازہ اوٹہے
یار اوس کو سی اوٹہاتی ہین مجہے

ابروی تیغ سے ایما ہے کہ آ
قتل کرنیکو بلاتی ہین مجہے

بیوفائی کا عدو کی ہے گلہ
لطف مین بھی وہ ستاتی ہین مجھے

حیرت حسن بھی یہہ شکل بنی
کہ وہ آئینہ دیکہا تے ہین مجھے

پھونک دی آتش دل داغ مری
اوسکی خو یاد دلاتی ہین مجھے

گر کہے غمزہ کسے قتل کرون
تو اشارت سے بتاتی ہین مجھے

مین تو اوس زلف کی بو پر غش ہون
چارہ گر مشک سنگہاتی ہین مجھے

شعلہ رو کہتی ہین اغیار کو وہ
اپنی نزدیک جلاتی ہین مجھے

جان گئی پر نگئی جور رسی
بعد مردن بھی دباتی ہین مجھے

وہ جو کہتی ہین تجھی آگ لگے
مژدۂ وصل سناتی ہین مجھے

اب یہ صورت ہے کہ ای پردہ نشین
تجھسی احباب چھپاتی ہین مجھے

مومن و دیر خدا خیر کرے
طور سیدھے نظر آتی ہین مجھے

جذب دل زور آزمانہ چھوڑ دے
پائے نازک کا ستانا چھوڑ دے

جان سی جاتی ہین کیا کیا حسرتین
کاش وہ دلمین بھی آنا چھوڑ دے

حال دکہلاتا ہون شاید شرم سے
غیر اوسکو مونہہ دکہانا چھوڑ دے

گوش نازک ہر کسیکی رحم کر
جوش افغان غل مچانا چھوڑ دے

داغ بھی میرے جہنم کو مثال
تو بھی واعظ دل جلانا چھوڑ دے

پردہ کی کچہ حد بھی ای پردہ نشین
کہل کی مل بس مونہہ چھپانا چھوڑ دے

ہون وہ مجنون گر مین زندانمین رہون
فصل گل گلشن مین آنا چھوڑ دے

لب پہ حرف آرزو کا خون ہوا
رنگ پان کو مونہہ لگانا چھوڑ دے

ہم نہین اوٹھنی کی تیری بزم سے
پاس غیرونکا مٹانا چھوڑ دے

اوس دہن کو غنچۂ دل کیا کہون
ڈر لگی ہے مسکرانا چھوڑ دے

آه میری کب دعای نوح تهی
چشم تر طوفان اوٹهانا چهوڑ دی

ناتوانی سے نزاکت هی زیاد
مجهسی تو دامن چهڑانا چهوڑ دی

کرهی مومن روزهٔ وصل بتان
تو غم فرقت هی کهانا چهوڑ دی

پهر سینه سوز داغ غم شعله فام هی
پهر گرم جوشئ دل وسودای خام هی

هر موپه پهر هی طائر مجنونکا آشیان
پهر فوج فوج سر پہ مری اژدحام هی

پهر زیب سر هی شعلهٔ داغ جنونسی تاج
پهر دور باش ناله اثر اهتمام سے

پهر دل هی داغ مطلع خورشید دیکهکر
از بسکه یاد جلوهٔ بالای بام سے

اوس آهوی رمیده کو پهر ڈهونڈهتا هی دل
رم کرده شوق وصل پهر ایک صید رام هے

پهر آگیا هی کونسی بیباک کا خیال
یهه کیا هوا که رخصت ناموس نام هی

جان لوٹتی هی پهر که وهی عیش هو نصیب
هم هین وه مست ناز هی اور دور جام هے

جی چاهتا هی پوچهی کوی کیا وه مرگیا
پهر ایک بات کهنی مین قصه تمام هی

پهر تلخکامیون نی کیا جان دلسی کوچ
پهر آرزوی بوسه کالب پر مقام هی

چلونسی کس پریکا نظاره هوا نصیب
پهر اپنی تنگی جینی کی کیون دهوم دهام هی

پهر پرده در هی کس کی وه انگلی هلال سے
جو مثل صبح چاک گریبان شام هی

پهر کسنی مسکراکی مجهی بیوفا کها
کیون کهه رها هون بنده تو صاحب غلام هے

پهر کسنی غیر کو نه دیا نازسی جواب
پهر خواهش پیام اجل کا پیام هی

دیکها نگاه نازسی کس شوخ چشم نی
پهر مضطرب نظر کو جهان نیم کام هی

کس کم سخن نی دیکهه مجهی آه کی که پهر
اپنی هی جی چکی رهنی مین کچهه کچهه کلام هے

پهر کس ستم شعار نی پوچها هی میرا حال
پهر ناصحون کو کیون خطر انتقام هی

پهر کیون نه کام هووی که اس کینه پر کها
سو بار مجکو تم سی تهین مجهسی کام هی

پہر کچہہ صدائی پاسی دل مردہ جی اوٹہا — پہر جلوہ ریز کون قیامت خرام ہی

پہر دوری بتان مین نہین خواب کا خیال
**مومن** مری ہی دین مین سونا حرام ہی

مین احوال دل مر گیا کہتے کہتے — تہکی تم تو بس بس سنا کہتے کہتے
مجہی جیب لکی مدعا کہتے کہتے — رکی ہین وہ کیا جانی کیا کہتے کہتے
زبان گنگ ہی عشق مین گو شکایت — برا سنتے سنتے بہلا کہتے کہتے
شب ہجر مین کیا ہجوم بلا ہی — زبان تہک گئی مرحبا کہتے کہتے
گلہ ہرزہ گردی کا بیجا نہ تہا کچہہ — وہ کیون مسکرائی بجا کہتے کہتے
صد افسوس جاتی رہی وصل کی شب — ذرا ٹہیر ای بیوفا کہتے کہتے
چلی تم کہان مینی تو دم لیا ہی — فسانہ دل زار کا کہتے کہتے
برا ہو ترا محرم راز تو نی — کیا اونکو رسوا برا کہتے کہتے
ستمہای گردون مفصل نپوچہو — کہ سر پہر گیا ماجرا کہتے کہتے

نہین پاس صنم **مومن** اب کفر سی کچہ
کہ خو ہو گئی ہی صدا کہتے کہتے

مشورہ کیا کیجی چرخ پیر سی — دن نہین پہرتی کسی تدبیر سی
کسطرح مایوس ہون تاثیر سی — دم رکی ہی نالہ شبگیر سی
میری وحشت کی لئی صحرای قیس — تنگ تر ہی خانہ زنجیر سی
کیون نہ ٹپکی آج جب ٹپکی لہو — برق کٹتی ہی تری شمشیر سی
وہ مٹا دی نامہ مضمون وصل — گر ہو خط کاتب تقدیر سی
یون بنا کر حال دل کہنا تہا — بات بگڑی میری ہی تقریر سی
انگلیون مین خامہ جم کر رہ گیا — نامہ ہای شوق کی تحریر سی

قہر ہے پہر نانگاہِ یار کا
الامان اس بازگشتی تیر سے

وحشت چشم پری رو دیکھنا
پہر کیا جی سرمۂ تسخیر سے

لی گئی جان یادِ ذوق ہائے وصل
گہر مرا ویران ہوا تعمیر سے

ای صنم مومن ہون آخر کسطرح
مجکو تسکین ہو تری تصویر سے

کیونکر پوچھی حال تلخی عاشق دلگیر سے
ہوگئی ہین بند لب شیرینی تقریر سے

جوشش فرخست کشمکش ویس ناتوان دلگیر سے
جو نہ در تک پہنچی صحن خانۂ زنجیر سے

کام ہوتی ہین جو انکی سپہر پیر سے
لی گیا ہے پشت خم شاید تری شمشیر سے

دوستو آؤ قاتل کو کسے تدبیر سے
سرکٹا مین کی کہ اتو جنگ ہی تقدیر سے

صبحدم جاتا ہی پہلو سی مری وہ مہ جبین
دن سیہ ہوتی ہین کیا کیا مہر کی تنویر سے

وہم ہمخواری سی لکونٹۂ تنگ آگیا
ہوش جاتی ہین تری بہکی ہوی تقریر سے

فرط ضعف و جوش بیتابی ہی میرا حال دیکھ
اشک خون جاری ہین چشم پرخوانون پر

ہون غضب ہے اسکی سر گرم فغان شعلہ زن
جل گیا جی احتراق زہرہ کی تاثیر سے

لذت وحشت سی جلتا ہون کہین بہاگی نہ دل
ہین مشابہ انکی زلفین بہت زنجیر سے

کام جز الفت نہین ای کاتب اعمال یہان
فائدہ حرف مکرر کی بہلا تحریر سے

طوطیان سیکہین کہا انسی نالۂ رشک آفرین
ہو نہ زیب پشت آئینہ تری تصویر سے

ہون سزاوار ستم مینی کیا ہی جرم عشق
بوالہوس ہین بکنہ پہر کیون ڈرین تعذیر سے

ای فسونگر چشم جادو پر نہین چلتا عمل
دیکہنا بہی چہٹ نجای سرمۂ تسخیر سے

حسن کی نیرنگیو نسی کم نہین نیرنگ عشق
تو نہو جلوہ ملا لو رنگ کی تغیر سے

رشک دلمان جواہر اور لکہی ہے غزل
جسکو مفلس بہی نہ بدلی نسخۂ اکسیر سے

ایسی نازک کی شمایل کیون نہ دلمین نقش ہون
کہنچ گیا سینہ پہ نقشہ غیر کی تصویر سے

کب لگا ای کاسہ سر اوس لب سی جام اس خاک کا
کام ہونیکا نہین پہر فائدہ تدبیر سے

کانپتا ہون عرض سوزش مین بانکو دمبدم
میری دندان ندامت کم نہین گلگیر سے

ای جنون اپنی اسیری بعد مردن بہی رہی
حلقۂ ماتم مین آئی حلقۂ زنجیر سے

کب ہمارے ساتہہ سوتی ہین کہ دیکہی گا کوئی
اونکو بیتابی ہی کیون اس خواب بی تعبیر سی

تم سی وہ کرتا ہی باتین رشک سے روتا ہون مین
سچ کہا جلتی ہین سوتی غیر کی تقریر سی

نالہ ہای بوالہوس نی کہو دیا آزار شوق
لو ہم اچہی ہو گئی درمان بی تاثیر سے

ساتہہ سونا غیر کی چہوڑا تو ای سیمین بدن
خاک میری ہو گئی نایاب تر اکسیر سے

عشق اوس قاتل کا بعد قتل بہی ہمکو رہا
ہی یہہ کیسا جرم جو جاتا نہین تعذیر سی

سر ٹپکتا ہی قلق مین مومن خانہ خراب
مسجد مین رہتی نہین کیا فائدہ تعمیر سی

مومن سچ ہی ترک اوس بت کافر کا تو کہر ہی
ہم سجدہ کدہر کرتی ہین اور کعبہ کدہر ہی

بیہوش ہی عاشق پہ سیہ مست سی کمتر
تم مجکو تو کہتی ہو کچہہ اپنی ہی خبر ہی

کہتا ہون محبت مین اس ادا بے مین گل
گویا شجر وادی ایمن کا ثمر ہے

حسرت ہی مین کہون تو فلک کیونکہ ہو رام
اوس نرگس جادو کی نگہہ پیش نظر ہی

خط کی مجہی قاصد کو ہی انعام کی خواہش
مین دست نگر خود ہون وہ کیا دست نگر ہی

ارمان نکلنی دی بس ای ہم نزاکت
ہان ہاتہہ تصور مین مرا زیر کمر ہے

رندون پہ یہہ بیداد خدا سی نہین ڈرتا
ای محتسب اب تجہی کیا شاہ کا ڈر ہے

ایسی دم آرام اثر خفتہ کب اوٹہا
ہمکو عبث امید دعا ہای سحر ہے

ہم حال کہی جائینگے سنئی کہ نہ سنئی
اتنا ہی تو یہان حجت ناصح کا اثر ہی

وہ ذبح کری اور یہان جان فدا ہو
ایسی سی نہین یون یہہ ہمارا ای جگر ہے

اب بہی نہین جاتی تری آجانیکی امید | گو پہر گئین انکہین پہ نگہ جانب در ہی

دل کہول کی مل لیجئی مومن صنم سی
اس سال مین گر سوئی حرم عزم سفر ہی

ولین اوس تیغ کی جو راہ نکی | ہمنی بہی جان دی پر آہ نہ کی
پردہ پوشی ضرور تہی ای چرخ | کیون شب بوالہوس سیاہ نہ کی
تشنہ لب ایسی ہم گری می پر | کہ کبہی سیر عیدگاہ نہ کی
اوسکو دشمن سی کیا بچاتی وہ چرخ | جسنی تدبیر خسف ماہ نہ کی
کون ایسا کہ اوس سی پوچہی کیون | پرسش حال دادخواہ نہ کی
تہا بہت شوق وصل تو نی تو | کمی اے حسن تا بگاہ نہ سکے
عشق مین کام کچہہ نہین آتا | کرنہ کی حرص مال و جاہ نہ سکے
تاب کمظرف کو کہان تمنی | دشمنی کی عدو سی چاہ نہ کی
مین بہی کچہہ خوش نہین وفا کر کی | تمنی اچہا کیا نباہ نہ سکے
محتسب یہہ ستم غریبون پر | کبہی تنبیہ بادشاہ نہ کی
گریہ و آہ بے اثر دو نو | کسنی کشتی مری تباہ نہ کی
تہا مقدر مین اوس سی کم ملنا | کیون ملاقات گاہ گاہ نہ کی
دیکہہ دشمن کو اوٹہہ کیا بیدید | میری احوال پر نگاہ نہ سکے

مومن اس ذہن بیخطا پر حیف
فکر امرزش گناہ نہ سکے

بندا خیال جان بعد ترک یار مجہی | کیا ہی یاس نی کیا کیا امیدوار مجہی
نہ آسمان کا رخ پہیر دون جدہر چاہون | دیا ہی کیا طپش دل نی اختیار مجہی
وہ شام وعدہ جو آئی تو بیخود و سرمست | رہا وصال مین بہی وہ ہی انتظار مجہی

وہ رند خمکدہ کش ہون کہ زہر دیتی ہین
بتنگ اکی حریفان بادہ خوار مجھی

نہو وہ بات کہ جس سی وفا مین آئی خلل
کہین نہ کیجیو ناصح سی شرمسار مجھے

بقدر جوش تڑپنی کو تہا ولی ہین قتل
وہ بیقرار ہوئی اگیا قرار مجھے

امید مرگ پہ ہر فتنہ رحمت جان ہے
شب فراق مین کیا بیم روزگار مجھی

قران انجم سیارہ برج آبی مین
ڈبوئی گی مری چشم ستارہ بار مجھی

اگر حساب وفا امتحان کے بعد ہو
قبول عذر ستمہای بی شمار مجھی

شب وصال مین سب قطرہ قطرہ می پی لے
رہا نہ وسوسہ چارۂ خمار مجھے

رقیب کہا ہی قسم تو وفا کا ائی یقین
تو میری جان ہی کیا تیرا اعتبار مجھے

نہ سیر گل نہ قدح نوشی اوسکی ساتہہ ہوئے
غم خزان ہی نہ کچھہ حسرت بہار مجھی

بشکستن خم زجر محتسب معقول
گناہگار نی سمجہا گناہگار مجھے

لبون پہ جان ہی ایسی ہی کیا ہی بیدردی
نہ قرض دیتی ہو بوسہ نہ مستعار مجھی

نہ کام زور سی نکلا نہ عجز کام آیا
بس اب تو چین دی ای شوق ہرزہ کار مجھی

خدا کری ملک الموت اونسی پہلی آئی
بہت سی لینی ہین جانین بی نثار مجھی

کئی ہین جعل اجل نی تمام کام خراب
ہمیشہ نظم جہان کی ہین کاروبار مجھی

ہر آن آن دگر کا ہوا ہون عاشق زار
وہ سادہ ایسی کہ سمجھے وفا شعار مجھے

ثواب ترک صنم سچ ہی ولی مومن
یہہ کیا سبب کہ ستاتی ہو بار بار مجھی

دعا بلا تہی شب غم سکون جان کی لئے
سخن بہانہ ہوا مرگ ناگہان کی لئی

نہ پای یار کی بوسی نہ آستان کی لئی
عبث مین خاک ہوا سیل آسمان کی لئی

خلاف وعدۂ فردا کی ہمکو تاب کہان
امید یک شبہ ہی پاس جاودان کی لئے

سنین نہ آپ تو ہم بوالہوس سی حال کہین
کہ سخت چاہتی دل اپنی رازدان کی لئی

حجاب چرخ بلا ہی ہوا کری بیتاب
فغان اثر کی لئی اور اثر فغان کی لئی

ہی اعتماد مری بخت خفتہ پر کیا کیا
وگرنہ خواب کہان چشم پاسبان کی لئی

مزا یہ شکوہ مین آیا کہ بیمزہ ہوئے وہ
مین تلخکام رہا لذت زبان کی لئے

لیا ہی دلکی عوض جان دی ہی قیمت تو دون
مین اور اپکی سوداگری زیان کی لئے

وہ لعل روح فزا دی کہا تبلک بوسے
کہ جو ہی کم ہی یہان سرق نقشان جان کی لئی

ملی رقیب سے وہ جب سنا وصال ہوا
دریغ جان گئی ایسی بدگمان کی لئی

کہان وہ عیش اسیری کہان وہ امن قفس
ہی ہم برق بلا روز آشیان کی لئے

جنون عشق ازلی کیون نہ خاک اوڑائین کہ ہم
جہان مین آئی ہین ویرانی جہان کی لئے

بہلا ہوا کہ وفا از بسا ستم سی ہوئی
ہمین ہی دینی تہی جان اوسکی امتحان کی لئی

روان فزائی سحر حلال مومن سی
رہا نہ معجزہ باقی لب بتان کی لئے

اگر غفلت سی باز آیا جفا کے
تلافی کی بہی ظالم نی تو کیا کے

ہوئی آغاز الفت مین ہم افسوس
اوسی ہی رہ گئی حسرت جفا کے

کبہی انصاف ہی دیکہا نہ دیدار
قیامت اکثر اوس کو مین رہا کی

فلک کی ہاتہ سی مین جا چہپون گر
خبر لا دی کوئی تحت الثرا کے

شب وصل عدو کیا کیا جلا ہون
حقیقت کہل گئی روز جزا کے

چمن مین کوئی اوس کو سی نہ آیا
گئی برباد سب محنت صبا کے

کشادہ دل پہ باندہی ہے کمر آج
نہین خیر آپ کے بند قبا کے

کیا جب التفات اوسنی ذرا سا
پڑی ہی ہمکو حصول مدعا کے

کہا ہی غیر نے تم سی مرا حال
کہی دیتی ہی بیباکی ادا کے

تمہین شور و فغان سی بیری کیا کام
خبر لو اپنی چشم سرمہ سا کے

دیا علم و ہنر حسرت کشتے کو
غم مقصد رسی تا نزع اور ہم
مجھی ای دل تری جلدی نی مارا
جفا سے تھک گئی تو ہی نہ پوچھا

فلک نی مجھہ سی یہہ کیسی دغا کے
اب آئی موت بخت نارسا کے
نہین تقصیر اوس محو پرستا کے
کہ تو نی کس توقع پر وفا کے

۲۱
کہا اوس بت سی مرتا ہون تو مومن
کہا مین کیا کرون مرضی خدا کے

اب مرتا ہی مومن

نہ ربط اوس سے نہ یاری آسمان سی
یہہ حالت ہی تو کیا حاصل بیان سی
قیامت مرتی دم آئی فغان سے
شب وصل ایکا عذر نزاکت
برا ہی عشق کا انجام یارب
رہی شب کی سی بیتابی تو ہر روز
ڈھلایا خاک پر تو ہی نہ اوسے
مرا بچنا برا ہی آپ نے کیون
ملی دشمن سی کیونکر بیحجاب آپ
ملی گھر آپ یون جاتی تہی کسدن
وہ آئی ہین پشیمان لاش پر اب
کراہنی وہم ہی سی اوسنی پوچھا
نہ ہوگا نہو گون کا کہ مین ہون
نہ نکلی ہای یون بہی حسرت دل
نہ نکلے جلوہ فرما ہی نہ صیاد

جفا بہر عدو لاؤن کہان سی
کہون کچھہ اور کچھہ نکلے زبان سی
جہان لیکر چلے ہین ہم جہان سی
بچا ہی پر نہ جیسے نیم جان سے
بچا نا فتنۂ آخر زمان سے
چرائین گے ہم آنکھین مہربان سی
ہوئی ہم گیا سبک خواب گران سی
عیادت کی لب معجز بیان سے
نہ شرم آئی مری شوق نہان سے
اوٹھا نا مدعا ہی آستان سے
تجھی ای زندگی لاؤن کہان سے
مرا احوال میری رازدان سے
زیادہ بدگمان اوس بدگمان سے
بہی سو بحر چشم خونفشان سے
نکل کر کیا کرین ہم آشیان سے

اوٹہی دیوار کیا جب خانۂ غیر | بنی میری غبار ناتوان سے
جہان سے تنگ تر جنت نہو جائی | بہت حسرت بہرا جاتا ہون یہان سے
بُرا انجام ہے آغاز بد کا | جفا کی ہو گئی خو امتحان سی

خدا کی بی نیازی ہای مومن
ہم ایمان لای تہی ناز بتانسی

## فردیات

قلق نی شب یہہ گہبرایا نہ جب شب ماہرو آیا | کہ جب اوچہلا زمین سی آپ گردونکو چہو آیا
اوس ستم کیش نی یہہ اپنی نصیبون کا لکہا | خط ہی لکہا تو سلام اوسمین رقیبونکا لکہنا
جوڑا کہلا تو زلف سیہ فام مین پہنسا | چہوٹا تہا دل قفس سی سو پہر دام مین پہنسا
سینۂ مجنون کی جانب دیکہکر رخ پہیرو | محمل لیلی کہین مت سنگ طفلان توڑنا
عطر ملتا تہا وہ عذر بددماغی کی لئے | دور سی دیکہا عدو کو ہاتہہ ملکر رہ گیا
کیونکر دیکہہ مجکو رنگ بدلی اوس پریرو کا | پلٹنا اون کا ہونگا اولٹ جانا ہی جادو کا
بداؤن مین مجہی جوش جنون لایا ہی موتی سی | یہہ کیونکر چارۂ پند خردمندان ہوش آیا
وقت وداع یار عجب اپنا حال تہا | کیا کرتے ہم ہی کہ ٹہرنا محال تہا
جانباز مومن اوسنی یا غیر کو خطاب | ہم جان پر بہی کہیلے یہ نام اور کا ہوا
رحم کرینگا نہین مومن وہ کافر کیش ہر | فائدہ رونی سی سر چہکتی سی سل توڑنا
تہی ہین مومن کی خودداری پہ کیا کیا اعتماد | کیا خبر تہی یہہ کہ یون محو بتان ہو جائیگا
نہین ملتا تہا دشمن سے تو ملتی | دلی کچہنہ ترسایا تو ہوتا
بارے محشر مین بگڑنا تو ہمین بن آیا | کہ اوٹہی خاک سی جب وہ سر مدفن آیا
خیال نرگس میگون مین مرگئی ہین ہم | نہ کیونکہ لوگ پئین ایسی بزم غم مین شراب

جان گئی ور اس وفا پر امتحان باقی رہا
ہی زمین سب فتنہ خیز اوسکی خرام ناز سے

محروم ہوا مومن ناکام محبت
در بتخانہ پر کہڑا تہا آج

جس سی ہمین ہی کام اوسی خود کام کی باعث
بہیج قاصد ای دلبوا اور معتمد سا بہیج

اوسی غیر کے پاس سنتی ہین ہین ہین
مین تو دیوانہ ہون مومن کا کہ ہی اوس نے سخن جسکو

چکہتی ہین شور محبت کا مزا بدنصیب
بیجا کدورت تو نسی تیری دم ہی نا نمکین

مضمون بسمل اونکی کہون کیا عتاب مین
دست جنون کی جائی حد تک کہ جیب سے

ساقیا زہر دی ہجر امین کہ بیہوش ہو عشق مین
نکہون اوٹہ جائین اس محفل سے یہہ ہم وہین نہین

ہی لطف بناوٹ کا ہم خوب سمجہتی ہین
مجکو کیا کام کہ آئینہ کی حیرت دیکہون

جبہی بام سے چلے یون نزع کب تک
ہو تو بیٹہی بہا ہی خراب ای مومن

میری تربت پہ کیا ہی کام شمع و گل کا ای ہجر و
خوش ہی مجکو صبا کب کلونکی باغمین بو

بہائین کیا کہین اب بذلہ عدلسی ہم آنسو

حشر کی فریاد کا اوسکو گمان باقی رہا
یہہ قیامت کیسی آئی آسمان باقی رہا

ای اہل محبت یہہ ہی انجام محبت
مومن دیندار کیا باعث

ہمنام سی محبت ہی تو کیون نام کی باعث
تیری واسطی مینی دل سے کہا ہی منگوا بہیج

زیادہ ہمین ہوش سی ہہا ہی ہی غش
ہقدر وحشی مزاجی پر ہی اکجا لم سے ربط

تجسی ای ناصح کہی کیا کوی غم کہانیکا حظ
ملجاؤن کاش پر اوسی کوچی کی خاک ہو کر

قاصد کی لاش آئی ہی خط کی جواب مین
پہیلا سی پانو ہمنی گریبان کی چاک مین

کاسۂ عمر ہو لبریز تو می نوش ہو غمین
لائی آنکہہ تو غیرونسی بیٹہا اودہر ہم دیکہین

یہہ طور لگاوٹ کا ہم خوب سمجہتی ہین
دیکہہ تو آئینہ اور مین تیری صورت دیکہون

ادہر ہو جاؤن یارب یا اودہر مین
لگا نہ اوس بت خانہ خراب سی انکہین

یہان پروانہ و بلبل کی ایک دو چار یہ کہو
پہری آتی ہی یہان آرزو باغمین بو

کہ بنکر بہ گئی ای شوق گریہ چشم نم آنسو

یارو کسی صورت سے تم کو احوال جتا دو
مجھے ہنستی ہوئی ہین پر دیکھنا رونیکی قریب

مصرعہ

مین تو بولا ہی نہین کسنے کیا ہے شکوہ
گریۂ شب نے ہمکو یاہی اب ہی آہ سحر
یہہ حالت بن گئی مومن ذرا کچھہ یہہ سمجھی ہو تو
ہو صورت خاک دل لگنی کی جنت مین ہیولا مومن
سنگ مرقد سے مرے فیض ہی سیکھو مومن
بجان و دل پیام یار لی تعظیم کی ہمنے
ای ہاتم فراق اجل سے بچا بچا
اوسنے نامہ لکھا نصیب پھری
جہان مجھے جون خاک ہمکو رونا نہ تمسے ہاتھ اپنے ملتے
بہا کے اشک اگر اوسکی چشم سرمگین مین ہے
پہ پھیر دیکھو جو سنا نالۂ موزون میرا
ستمگر پوچھتا ہی حال کیا بیمار کا اپنی
خدا کی واسطی اب تو جنون ہمو سلسلہ جنبان
چاک کر کھول دیا گرچہ یہہ سینہ تو نی
جنبش ہی بھی ابروی خوش خم کو دیکھی
دیکھا ہی خواب مین یہہ کس آرام جانکو ہی
ہجر کی شب اور یاد زلف کی بلوا مجھی
پہ الجھی ریشم کی نہ تھی تھون مین ہین

دروازی پہ اوسکی مری تصویر لگا دو
لب خندان کی قسم دیدۂ گریانکی قسم
مومن اوس بت نی دلاہی مجھی ایمانکی قسم
جھوٹ طوفان نہ اوٹھا خیر ہی پر تہمت ہو
تیری گرمی سی ہو بستر تجلی تنگ تو ہو
تمہین کیا ہوگیا یہہ دل پائل تسبیح کا کو
مری نظرونمین ہی شاہ جہان آباد نقشہ کا
ہون تہ خاک بھی طوطی لب آئینہ
سلام اوسکا کہا قاصد نے جان تسلیم بی نے
رکھا تھا مینی جانکو کیا تیری واسطی
نامہ بر کیا پھرا نصیب پھرے
ہوئی ہی مٹی خراب کیا کیا تمسی ملتی آپ بنتے
عصائی موسی دست بیمار حزین مین ہی
غیر سے شوخ نے اشعار غنانی مانگی
کوئی دم کا گھر بچا لحظہ کا ساعت کا مہمان ہے
کوئی دیوانۂ وحشت زدہ تا دست پا کھوے
تو بھی دل کی نہ گرہ ناخن شمشیر سے کھلے
تیغ ستم کو دیکھی اور ہمکو دیکھئے
غش پھرون اب جانکی رہتی ہین ہم پڑے
جی وہ اگر لی گئی اور دل یہہ کر لیگئے
دیکھہ نازک ہی کلائی یہہ مرے

باقی نہین رہا ہی کچھہ تن مین جان ہی ‏ ‏ ایک ایک موی سر ہی سر کا وبال ہی

جو بعد مرگ ہی الفت کا کچھہ اثر ہو جائے ‏ ‏ ہماری خاک پہ ہو جای یار پر ہو جائے

یہان یہہ ٹہری ہی کہ اب تیری تنہائی جائے ‏ ‏ اونکو مقناطیس کی جو کہٹ لگائی جائے

کافر اوسی بنانا تہا یہہ کیا کیا بتو ‏ ‏ مومن سی دل کی تم ہی مسلمان ہو گئی

دو ہی آدمی شب و روز غم و شادی مومن ‏ ‏ کچھہ ہمیشہ نہ رہی گا نہ رہا یاد رہی

## معما باسم مومن

کیفیت وصال بس اب کچھہ نہین رہی ‏ ‏ کیونکر نہون ملول مین تب کچھہ نہین رہی

## ایضاً

ازل سی جی ہی لگا سینہ سیر چاک ہی ‏ ‏ نم سرشک سی شاداب گلشن دل ہی

## معما باسم غلام علیخان

قید بیحد ہی خانہ بے در ہی ‏ ‏ تو ہی صاحب غلام سی ملئے

## معما باسم میر محبوب علی

مرجا رقیب رشک سی گو ہی وصال یار ‏ ‏ ہی اوسکی چشم شوخ ادا میری واسطے

## معما باسم مہتاب رائی

بنی کیونکر کہ ہی سب کار اولٹا ‏ ‏ ہم اولٹی بات اولٹی یار اولٹا

## معما باسم نواب مصطفی خان بہادر

نوا بلبل کی بی بس کر رہی ہے
بہار اک جام بیجا بھر رہی ہے

صدا بیدرد قمری کی بلا سے
سر طاقت ہی جسکا نقش پا ہی

فلک کو کل نہین ہی جور و بیداد
سری کیا ہو گو ہی فصل خورداد

کہ وہ سرو خرامان یہان نہین ہے
سرور اپنا تو اب امکان نہین ہے

بہار سبزہ پا کے پانون ٹوٹین
اکہ درد بیحد حسرت سے چہوٹین

## مقطعات

جب کہا مینی کہ تم بیداد کر نا آشنا
بیمروت بیوفا بیگانہ احباب ہو

ہنسکے فرمایا کہ مین تو خیر جو کچہہ ہون سو ہون
تم ہی تو بیچین ہو بی صبر ہو بیتاب ہو

## ایضاً

صاحبو میرا حال مت پوچھو
بندۂ سخت بیوفا ہون مین

چہوڑ دلی کو سہسوان آیا
ہرزہ گردی مین مبتلا ہون مین

عذر بیجا ہی سرکشی کی لئی
شاکئی بی سبب جفا ہون مین

ایک خداوند شو خکی غم مین
قابل رحم ہو گیا ہون مین

بجھی پہنچا دو میری صاحب تک
کہ غلام گریز پا ہون مین

## ایضاً

وہ نوجوان عابد و زاہد کہ سب جسی
کہتی تہی مومن اور بہت دیندار تہا

کل ایسی حال سی نظر آیا کہ کیا کہون
جو تہا سو اسکو دیکہہ کی زار و نزار تہا

عبرت کی جا ہی اون صنمون نے کیا خراب
ملنی سی جنکی معتقد ننگ و عار تہا

بیمار کر دیا شب ہجر بتان نے آہ
کیا ہو گئے وہ روز کہ پرہیزگار تہا

یا تو ہین فراق ہی جو رشید حشر سی
یا اپنی سر پہ داغ جنون شعلہ بار تہا

اختر شماری شب غم سے نے بہلا دیا
جتنا خیال پرسش روز شمار تہا

ہر ایک کی طرف نگہ بیکسانہ تہی — کس کی نگاہ لطف کا امیدوار تہا
ہمت سی اور نازاو ٹہانیکی ارزو — باقی تہی گو کہ ضعف سی جینا ہی بار تہا
ہر دم ہوای آہ سی اوٹہتی تہی مع نہ یہ ٹا — جتنی کہ عمر مین گرد تہی دلمین غبار تہا
زخمون مین بسکہ مشک بہرا تہا مین کہو ن — عالم بدن کا اوسکی عجب لالہ زار تہا
انکہو نسی چند جدول خونابہ تہین روان — چہرہ جو ناخنون سی سراپا فگار تہا
نی راحت و فراغ نہ آسایش و شکیب — نی طاقت و توان نہ سکون و قرار تہا
بیہوش بیحواس و بے آرام و بیقرار — بی صبر و بی تحمل و بے اختیار تہا
کیا کشمکش نے دونوکو بیحال کردیا — نی زور ہاتہہ مین نہ گریبانمین تار تہا
جنبش بہی تہی محال تڑپنا تو یکطرف — کاہیدہ جسم ضعف سی کوہ وقار تہا
ہوخوہو ہی بیحواس تو احوال درد دل — کس سی کہی خبر ہی نہین کون یار تہا
گویا تہہ سی اشارہ تہا نی زبانسی بات — تو بہی تو حال ست و زبان اشکار تہا
ہو آسطی کہ خاک پہ انگشت دست سے — رحمی بحال بندہ خدایا نگار تہا
اور اک یہہ شعر شعلہ فشان و زبانہ زن — تبخالہ زیر کام و زبان بار بار تہا
اغاز کار عشق مین انجام کار تہا — مین کیون فنا ہی ہستی بی اعتبار تہا

## ایضاً

عم بزرگوار کہ ہین عیسی زمان — نسخہ کا جسکے معجزہ سی مشکل اقتیاز
سقراط زہر خوردہ کا گر چارہ گر کرین — عمر خضر سی ہو نفس و پسین دراز
وہ سب ہی جسکی فطرت عالی کی ہین مقر — وہ جسکی رای خیل طبیبا نمین سرفراز
ہو آب آب قول قدیم و جدید سے — تمریخ قابضات کا اونسی ہنی جو راز
ہر ناف بیچ رشک سی بیتاب ہو علے — قولنج بادی کے اگر وہ ہون چارہ ساز
حضرت کی خوان فضل سی وہ فضلہ چین ہین — قی مین نہ کیون محقق طوسی کی ہو براز

خاکستر اونکی نسخہ اکسیر اثر کی ہی
بالفرض گر شراب مین ترکیب اونکی ہو
از بسکہ زندگی کی توقع نہین رہی
کیا نار عنصری کی اوڑا دینگی دہوین
سوئی دماغ ابخرہ دلکا یون صعود
یہہ حال ہی کہ ضعف سی کہلتی نہین آنکہہ
مین کیا کہ دم مین چلنی کی طاقت نہین رہے
دوران سر کو دیکہہ کی چکر مین آگئی
کر نفس ناطقہ کو نہین لگ گئی ہی چپ
کسکے خیال مین یہہ پراگندگی ہوی
عصاب مجہی زلف شکن در شکن ہوے
مین کیا کہون حقیقت رنگ عذار زرد
گر یہہ ہی زور ضعف قوی ہی عجب نہین
سو نہہ کا مزہ یہہ تلخ کہ شیرین ہی اوس سی تو
صندلی سر کو ہو کیا جب تلک جبین
یہان شوق سر کہ روئی ہندی صنم ہی خاک
یہان بوسی چاہئین کرہ زلف یار کی
لازم ہی میری سینہ پہ رخسار یا ہوش
جہوٹی شراب یار کی درکار ہی کہان
اسکا ہی بوسہ شکرین لب کا کام ہی
باقی رہی ہی پینی کی تدبیر کون سنے

کحل الجواہر زمرد چشم حرص و آز
ہرگز رہی نہ گردن مینا مین بہر زاز
وہ ہی مری علاج سی کرتی ہین احتراز
دلگرمی حرارت عشق جگر گداز
سجدہ سی جیسی رکعت اول صف نماز
ہی یاد کسکی نرگس بیمار نیم باز
بیٹہا ہی ہاون تو ترکی جب ایسا ہرزہ تاز
وہ عقل جو کہ ہرزہ دوی سی ہی بی نیاز
ورد زبان ہی کیون نہ یا حسی حیث الخا
احساس کو ذرا نہین حواس اختیاز
گردنین ہی تشنج اقدام سی گراز
سمجہو تو صفرت یرقان اوس سی ہی مجاز
دشوار ہو وہی عمر روان کو ہی اجلواز
یہ وجہ سرکہ روئی زرد حیلہ ساز
مین اوسکی آستان پہ زرگون بصد نیاز
صفرا شکن ہو سرکہ انگوری حجاز
ممکن نہین کہ دانہ آلو ہو چارہ ساز
کافور کی ہو قرص سی کیا چارہ حراز
تسکین پذیر ہو عرق بید سی جواز
گلقند سی ہو کیونکہ طبیعت کو اہتزاز
ای ناصح شفیق جگر سوز چارہ ساز

الٰہی کہ پونہچون وہان جسکی خاک در
کرتی ہی آج خاک شفا پر ہزار ناز

وہ مایۂ حیات وہ سرچشمۂ بقا
جسکا کہ ہی لعاب دہن آب جان نواز

صد سالہ مردہ زندہ ہو گر اپنی بات پر
آجائی اوس صنم کا لب معجزہ طراز

رحم آئی تو عجب نہین آخر غلام ہون
اور وہ غلام خاص کہ یوسف تہا یا ایاز

پونہچادی کاش کوچی مین اوس سبز رنگ کی
مرتہون اپنی جان سی عمر خضر دراز

## ایضاً

سوا جاتا ہو اوس جبین ہی اوس بیدرد کو لکہون
کہ مجکو تختۂ مشق اطبا کیون بنایا ہی

نہ یہہ سمجھین سبب نی کچہہ علامت سی مرض پاین
سری ہین آپ مالیخولیا مجکو بتایا ہی

کوئی کہتا ہی آلودہ کہ صفرا ہی کراتی ہی
سیہ رونی ہرا جو رنگ کو چہری کی پایا ہی

کوئی کہتا ہی لیسر غش جالب بیخودی چہاتی
مجہی سو اس سرسام درد و غین بیچ ہی آیا ہی

کوئی کہتا ہی مین سمجہا یہہ سر جو اوٹہہ نہین سکتا
ہزال روح نفسانی نی یارو سرا اوٹہایا ہی

کوئی کہتا ہی حاشا ہی یہہ گرمی غب خالص کی
اسی جانسوز شعلہ نی دہوان منہ لکا اوڑایا ہی

کوئی کہتا ہی ترکیب اور غالب خلط بلغم ہی
رطوبت گر نہین تو کیون پسینی مین نہایا ہی

لگتی قشعریرہ سی عفونت کا جو میلان آیا
تو آخر سونگنی کو بول کا شیشہ منگایا ہی

کوئی کہتا ہی یہہ سکتا ہی نظر و نہین بجا رہی تو
کئی بار احمقون نی لاکی آئینہ دکہایا ہی

کوئی سمجہا جو تلخی ذایقہ کی سرکہ روی ہی
تو کہتا ہی کہ گاہی شہد خالص بہی چٹایا ہی

کوئی اطراف کی سردی سی گرم شتو دعو غایون
کہ سینکو چارہ بانصد مکرر آزمایا ہی

کوئی کہتا ہی دیکہو ممتلی ہی بعض مسہل دو
ولیکن پیشتر سی گر کوئی منضج پلایا ہی

کسیکو کم غذائی سی گمان ہی ناتوانی کا
تو کہتا ہی کہ جلدی لاؤ گر کچہہ بہی پکایا ہی

کسینی شربت درد جگر کی جو ٹہرائی
تو کوئی ہنسکی مثل غنچۂ گل مسکراتا ہی

کوئی کہتا ہی اب تو ہو گیا کیلوس ہی حص
کہ سالم ویسی ہی ہین گرچہ ہونٹونکو چبایا ہی

